# iOS (یعنی آئی فون اور آئی پیڈ) کی سیکیورٹی۔۔۔۔حصہ اول

## آئی فون کی بنیادی احتیاطیں

### سیٹنگز میں ایپ پرمیشن اور دیگر تبدیلیاں:

**۱: لوکیشن کو بند کرنا:** سب سے پہلے سیٹنگز میں جائیں، پھر Privacy پہ کلک کریں ، سب سے پہلے لوکیشن کے آپشن کو بند کریں




اس کے لئے لوکیشن سروس پہ کلک کر کہ اسے Off کریں۔اس سے اب کوئی ایپلیکیشن آپ کی لوکیشن بغیر آپ کی اجازت کے معلوم نہیں کریگا۔

**۲۔مائکروفون اور دیگر چیزوں کی پرمیشن کو محدود کرنا:** پھر اسی خانے میں Microphone پہ کلک کریں،اس کے بعد پھر ان ایپ کی فہرست کھلیگی جو مائکروفون تک رسائی حاصل کرتے ہیں، تو یہاں صرف ان ایپ کو اجازت دیں جس پہ آپ ریکارڈنگ بھیجتے ہوں، جیسے نیچے تصویر میں دکھایا ہے

1 2



پھراسی طرح کیمرے کے آپشن میں جائیں اور وہاں بھی یہی کریں۔اور کنٹیکٹس اور فوٹوز کو بھی اسی طرح ترتیب دیں کہ کون کون سے ایپ اس تک رسائی حاصل کر سکتے ہیں۔

**۳۔ایڈز/اشتہارات کو محدود کرنا:** پھراسی پرائیویسی خانے میں نیچے دیکھیں Advertising لکھاہوگا اس پہ کلک کریں،اوراس میں Limit ad tracking کو On کریں




اس سے یہ ہوتا ہے کہ ایڈز یعنی اشتہارات جو اکثر لوگوں کے ڈیٹا یا لوکیشن تک رسائی حاصل کرتے ہیں،یہ ان کو محدود کرتا ہے۔

**۴: iCloud کو بند کرنا:** پرائیویسی کے بعد اب اس کے نیچے iCloud پہ کلک کریں اور اس میں سے iCloud drive کے آپشن کو Off کریں۔آئی کلاوڈ ڈرائیو محفوظ نہیں ہے اس لئے اس کا اکاونٹ نہ بنائیں اور وہاں چیزیں بھی اپلوڈ نہ کریں۔



**۵۔آٹومیٹک اپڈیٹس کو On کرنا**:اپڈیٹس میں عموماً سیکیورٹی کو بہتر بنائی جاتی ہے،اس لئے موبائل کو اپڈیٹ کرتے رہیں۔اس کے لئے سیٹنگز میں iTunes & App Store پہ کلک کریں اور اپڈیٹس کو On کریں۔




**۶۔پاسورڈ سیٹ کرنا**:موبائل گُم یا چوری ہونے کی صورت میں پولیس یا ایجنسی کے ہاتھ لگنے سے آپ کے ڈیٹا ان کو نہ مل جائیں،اس کے لئے ایک مضبوط پاسورڈ سیٹ کریں۔اس کیلئے سیٹنگز میں جائیں پھر اس میں پاس کوڈ میں جائیں،پہلے سیمپل پاسورڈ کو بند کر دیں اور require password پہ کلک کر کہ اس کو immediately پہ سیلیکٹ کریں،پھر اس کے اوپر Turn password on پہ کلک کریں اور ایک پاسورڈ ڈال دیں جو کم از کم 8 حروف پر مشتمل ہو اور اس میں اس طرح کے حروف بھی ڈالیں %@@#$ ۔




جب آپ پاسورڈ ڈال دینگے تو یہ لکھا آئے گا کہ Data protection is enabled۔

اگر آپ کا موبائل صرف آپ ہی استعمال کرتے ہیں اور وہ بچوں کی پہنچ سے دور ہے تو آپ اس میں مزید احتیاط کر سکتے ہیں Erase data کے آپشن کو استعمال کر کہ اس سے یہ ہو گا کہ اگر کوئی دس مرتبہ غلط پاسورڈ لگائے تو اس فون میں تمام ڈیٹا خود بخود ڈیلیٹ ہو جائینگے۔ اس کیلئے آپ اسی پاس کوڈ کے خانے میں Erase Data پہ کلک کریں اور enable پہ کلک کریں جیسے نیچے تصویر میں دکھایا ہے۔




اگلے ٹوریئل میں ان شاءاللہ دیگر آئی فون کی احتیاط کے بارے میں بات کرینگے۔

کسی بھی قسم کی رائے یا مشورہ دینا ہو تو ہمیں ای میل کریں: abuturab@tutanota.com

اپنے نیک دعاوں میں ضرور یاد کیجئے گا،

آپ کا بھائی

ابو تراب

ویب سائٹ: besafer.wordpress.com